## جنت میں درخت لگوا دینے والے کلمات

(1) حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿لَقِيتُ إِبْرَاهِيمَ لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ أَقْرِئْ أُمَّتَكَ مِنِّي السَّلَامَ وَأَخْبِرْهُمْ أَنَّ الْجَنَّةَ طَيِّبَةُ التُّرْبَةِ عَذْبَةُ الْمَاءِ وَأَنَّهَا قِيعَانٌ وَأَنَّ غِرَاسَهَا سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلَٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ﴾

"جس رات مجھے سیر کرائی گئی (یعنی معراج کی رات) میری ملاقات ابراہیم علیہ السلام سے ہوئی۔ انہوں نے کہا اے محمد! آپ میری جانب سے اپنی امت کو سلام پہنچا دیں اور انہیں بتائیں کہ جنت کی مٹی خوشبودار ہے اور پانی میٹھا ہے اور جنت چٹیل میدان ہے اور سُبْحَانَ اللّٰهِ ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ، لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللّٰهُ اور اَللّٰهُ اَکْبَرُ کہنے سے اس میں درخت لگتے ہیں۔"(۱)

(2) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿مَنْ قَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ أَكْبَرُ غُرِسَ لَهُ بِكُلِّ وَاحِدَةٍ مِنْهُنَّ شَجَرَةٌ فِي الْجَنَّةِ﴾

"جس شخص نے سُبْحَانَ اللّٰهِ ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ، لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللّٰهُ اور اَللّٰهُ اَکْبَرُ کے کلمات کہے تو ان میں سے ہر کلمے کے بدلے اس کے لیے جنت میں ایک درخت لگ جائے گا۔"(۲)

## ہر تسبیح، ہر تکبیر، ہر تحمید اور ہر تہلیل صدقہ ہے

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿أَنَّ نَاسًا مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ قَالُوا لِلنَّبِيِّ ﷺ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ذَهَبَ أَهْلُ الدُّثُورِ بِالْأُجُورِ يُصَلُّونَ كَمَا نُصَلِّي وَيَصُومُونَ كَمَا نَصُومُ وَيَتَصَدَّقُونَ بِفُضُولِ أَمْوَالِهِمْ قَالَ أَوَ لَيْسَ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ مَا تَصَدَّقُونَ إِنَّ بِكُلِّ تَسْبِيحَةٍ صَدَقَةً وَكُلِّ تَكْبِيرَةٍ صَدَقَةً وَكُلِّ تَحْمِيدَةٍ

(۱) [حسن : هداية الرواة (۲۲۵۵)، (۴۳۹/۲) السلسلة الصحيحة (۱۰۵) صحيح الترغيب (۱۵۵۰) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في التسبيح، ترمذی (۳۴۶۲) كتاب الدعوات : باب ما جاء في فضل التسبيح والتكبير]

(۲) [حسن لغيره : صحيح الترغيب (۱۵۵۱) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في التسبيح والتكبير والتهليل والتحميد، رواه الطبراني في الأوسط]

صَدَقَةٌ وَكُلُّ تَهْلِيلَةٍ صَدَقَةٌ وَأَمْرٌ بِالْمَعْرُوفِ صَدَقَةٌ وَنَهْيٌ عَنْ مُنْكَرٍ صَدَقَةٌ وَفِي بُضْعِ أَحَدِكُمْ صَدَقَةٌ قَالُوا يَا رَسُولَ اللهِ أَيَأتِي أَحَدُنَا شَهْوَتَهُ وَيَكُونُ لَهُ فِيهَا أَجْرٌ قَالَ أَرَأَيْتُمْ لَوْ وَضَعَهَا فِي حَرَامٍ أَكَانَ عَلَيْهِ فِيهَا وِزْرٌ فَكَذٰلِكَ إِذَا وَضَعَهَا فِي الْحَلَالِ كَانَ لَهُ أَجْرًا ﴾

"چند صحابہ نبی کریم ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! مال والے تو اجر و ثواب لوٹ لے گئے۔ اس لیے کہ وہ نماز پڑھتے ہیں جیسے ہم پڑھتے ہیں اور روزہ رکھتے ہیں جیسے ہم روزہ رکھتے ہیں اور اپنے زائد مالوں میں سے صدقہ دیتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا' تمہارے لیے بھی تو اللہ تعالیٰ نے صدقہ کا سامان کر دیا ہے کہ ہر تسبیح (یعنی سبحان اللہ کہنا) صدقہ ہے' ہر تکبیر (یعنی اللہ اکبر کہنا) صدقہ ہے' ہر تحمید (یعنی الحمد للہ کہنا) صدقہ ہے' ہر بار لا الٰہ الا اللہ کہنا صدقہ ہے' اچھی بات سکھانا صدقہ ہے' بری بات سے روکنا صدقہ ہے اور ہر شخص کا اپنی بیوی سے ہم بستری کرنا صدقہ ہے۔ لوگوں نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! ہم میں سے کوئی اپنی شہوت پوری کرنے کے لیے ہم بستری کرتا ہے تو کیا اس میں بھی ثواب ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا' کیوں نہیں؟ دیکھو اگر کوئی شخص حرام ذریعے سے اپنی شہوت پوری کرے تو کیا اسے گناہ ہوگا یا نہیں؟ اسی طرح جب حلال ذریعے سے شہوت پوری کرے گا تو اسے اجر و ثواب بھی ملے گا۔" (۱)

## تمام گناہ مٹا دینے والے کلمات

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَا عَلَى الْأَرْضِ أَحَدٌ يَقُولُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَاللهُ أَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ إِلَّا كُفِّرَتْ عَنْهُ خَطَايَاهُ وَلَوْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ ﴾

"روئے زمین پر جو کوئی بھی کہتا ہے لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَاللهُ أَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ تو اس کے (تمام) گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں خواہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔" (۲)

---

(۱) [مسلم (۱۰۰۶) كتاب الزكاة : باب بيان أن اسم الصدقة يقع على كل نوع من المعروف ' احمد (۲۱۵۲۹) الأدب المفرد للبخاری (۲۲۷) تحفة الأشراف (۱۱۹۳۲)]

(۲) [حسن : صحيح الترغيب (۱۵٦۹) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب فی التسبيح ' ترمذی (۳٤٦۰) كتاب الدعوات : باب ما جاء فی فضل التسبيح والتكبير والتهليل والتحميد ' نسائی فی عمل اليوم والليلة (۸۲۲) مستدرك حاكم (۱/۵۰۳)]

## حمد و ثناء اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ پسند ہے

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ وَ مَا مِنْ شَيْءٍ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ مِنَ الْحَمْدِ ﴾

''حمد و ثناء سے زیادہ کوئی چیز اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں۔'' (۱)

## کلمہ ''لا الہ الا اللہ'' کی فضیلت

**(1)** حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ أَفْضَلُ الذِّكْرِ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَفْضَلُ الدُّعَاءِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ﴾

''افضل ذکر **لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ** ہے اور افضل دعا **اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ** ہے۔'' (۲)

**(2)** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ أَسْعَدُ النَّاسِ بِشَفَاعَتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَنْ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ خَالِصًا مِنْ قَلْبِهِ ﴾

''روزِ قیامت لوگوں میں میری شفاعت کا سب سے زیادہ مستحق وہ ہوگا جس نے خلوصِ دل سے **لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ** کہا۔'' (۳)

**(3)** حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ إِنَّ اللّٰهَ سَيُخَلِّصُ رَجُلًا مِنْ أُمَّتِي عَلَى رُءُوسِ الْخَلَائِقِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَنْشُرُ عَلَيْهِ تِسْعَةً وَتِسْعِينَ سِجِلًّا كُلُّ سِجِلٍّ مِثْلُ مَدِّ الْبَصَرِ ثُمَّ يَقُولُ أَتُنْكِرُ مِنْ هَذَا شَيْئًا أَظَلَمَكَ كَتَبَتِي الْحَافِظُونَ فَيَقُولُ لَا يَا رَبِّ فَيَقُولُ أَفَلَكَ عُذْرٌ فَيَقُولُ لَا يَا رَبِّ فَيَقُولُ بَلَى إِنَّ لَكَ عِنْدَنَا حَسَنَةً فَإِنَّهُ لَا ظُلْمَ عَلَيْكَ الْيَوْمَ فَتَخْرُجُ بِطَاقَةٌ فِيهَا أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ فَيَقُولُ احْضُرْ وَزْنَكَ فَيَقُولُ يَا رَبِّ مَا هَذِهِ الْبِطَاقَةُ مَعَ هَذِهِ

---

(۱) [حسن : صحيح الترغيب والترهيب (۱۵۷۲)، كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في التسبيح والتكبير والتهليل ' أبو يعلى (۲۰۹٤/۶) امام منذریؒ فرماتے ہیں کہ اس کے راوی صحیح کے راوی ہیں۔]

(۲) [صحيح : صحيح ترمذي ' ترمذي (۳۳۸۳) كتاب الدعوات : باب ما جاء أن دعوة المسلم مستجابة ' نسائي في السنن الكبرى (۱۰۶۶۷) هداية الرواة (۲۲٤٦) السلسلة الصحيحة (٦٤)]

(۳) [بخاری (۹۹) كتاب العلم : باب الحرص على الحديث]

السِّجِلَّاتِ فَقَالَ إِنَّكَ لَا تُظْلَمُ قَالَ فَتُوضَعُ السِّجِلَّاتُ فِي كَفَّةٍ وَالْبِطَاقَةُ فِي كَفَّةٍ فَطَاشَتْ السِّجِلَّاتُ وَثَقُلَتْ الْبِطَاقَةُ فَلَا يَثْقُلُ مَعَ اسْمِ اللَّهِ شَيْءٌ ﴾

''بے شک اللہ تعالیٰ قیامت کے دن تمام مخلوق کے سامنے میری امت میں سے ایک شخص کا انتخاب فرمائیں گے۔ اس کے سامنے اس کے اعمال کے ننانوے رجسٹر کھولے جائیں گے' ہر رجسٹر کا طول و عرض انسان کی حدِ نظر کے برابر ہو گا۔ پھر اللہ تعالیٰ فرمائے گا' کیا تجھے ان (رجسٹروں میں لکھی ہوئی باتوں میں سے) کسی ایک بات پر بھی اعتراض ہے؟ کیا میرے کراماً کاتبین فرشتوں نے تجھ پر ظلم تو نہیں کیا؟ وہ جواب دے گا' نہیں اے پروردگار! اللہ تعالیٰ دریافت کرے گا' تجھے کوئی عذر تھا؟ وہ جواب دے گا نہیں اے پروردگار! پھر اللہ تعالیٰ فرمائے گا' ہاں ہمارے پاس تیری ایک نیکی ہے اور آج کے دن تجھ پر ظلم نہ ہو گا۔ چنانچہ ایک چھوٹا سا کاغذ کا پرزہ نکالا جائے گا' اس میں لکھا ہو گا کہ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ ۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ تو (اعمال کے) وزن کے وقت موجود رہنا۔ وہ کہے گا' اے میرے پروردگار! ان بہت سے رجسٹروں کے مقابلے میں اس ایک پرزے کی کیا حیثیت ہے؟ اللہ تعالیٰ فرمائے گا' بلاشبہ تجھ پر ظلم نہ ہو گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا' تمام رجسٹروں کو ایک پلڑے میں اور کاغذ کے پرزے کو دوسرے پلڑے میں رکھا جائے گا تو رجسٹروں کا وزن کم ہو گا اور کاغذ کا پرزہ ان پر بھاری پڑ جائے گا اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کے نام سے زیادہ کوئی شے وزن والی نہیں ہو گی۔''(۱)

**(4)** حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ حضرت نوح (علیہ السلام) نے اپنے بیٹے کو وصیت کرتے ہوئے کہا:

﴿ أُوصِيكَ بِقَوْلِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَإِنَّهَا لَوْ وُضِعَتْ فِي كَفَّةٍ وَوُضِعَتِ السَّمٰوَاتُ وَالْأَرْضُ فِي كَفَّةٍ لَرَجَحَتْ بِهِنَّ ﴾

''میں تمہیں کلمہ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ کہنے کی وصیت کرتا ہوں' بلاشبہ اگر یہ کلمہ ایک پلڑے میں اور آسمان و زمین دوسرے پلڑے میں رکھ دیئے جائیں تو یہ ان سے (وزن میں زیادہ ہونے کے باعث)

(۱) [صحیح : هداية الرواة (٥٤٩٢)' (١٧٣/٤) السلسلة الصحيحة (١٣٥) ترمذی (٢٦٣٩) كتاب الايمان : باب ما جاء فيمن يموت وهو يشهد أن لا اله الا الله ' ابن ماجه (٤٣٠٠) كتاب الزهد : باب ما يرجى من رحمة الله يوم القيامة ' امام حاکمؒ نے اسے صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے ان کی موافقت کی ہے۔]

جھک جائے۔"(۱)

## کلمہ "لاحول ولا قوۃ الا باللہ" کی فضیلت

(1) حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا:

﴿ يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ قَيْسٍ قُلْ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ فَإِنَّهَا كَنْزٌ مِنْ كُنُوزِ الْجَنَّةِ ﴾

"اے عبداللہ بن قیس! کلمہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ کہا کر، کیونکہ یہ جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔"(۲)

(2) حضرت قیس بن سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس آئے اور فرمایا:

﴿ أَلَا أَدُلُّكَ عَلَى بَابٍ مِنْ أَبْوَابِ الْجَنَّةِ قُلْتُ بَلَى قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ ﴾

"کیا میں تمہیں جنت کے ایک دروازے کی خبر نہ دوں۔ میں نے عرض کیا، ضرور کیوں نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (وہ یہ کلمہ ہے) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ۔(۳)

---

(۱) [صحیح لغیرہ: صحیح الترغیب (۱۵۳۰) کتاب الذکر والدعاء: باب الترغیب فی قول لا اله الا الله وما جاء فی فضلها، بزار فی کشف الأستار (۳۰٦۹)]

(۲) [بخاری (٦۳۸٤) کتاب الدعوات: باب الدعاء اذا علا عقبه، مسلم (۲۷۰٤) کتاب الذکر والدعاء: باب استحباب خفض الصوت بالذکر، ابو داود (۱۵۲٦) کتاب الصلاۃ: باب فی الاستغفار، ترمذی (۳٤٦۱) کتاب الدعوات: باب ما جاء فی فضل التسبیح والتکبیر والتهلیل والتحمید، ابن ماجه (۳۸۲٤) کتاب الأدب: باب ما جاء فی لا حول ولا قوۃ الا بالله، نسائی فی عمل الیوم واللیلة (۳۵٦)]

(۲) [صحیح: صحیح الترغیب والترهیب (۱۵۸۲) کتاب الذکر والدعاء: باب الترغیب فی قول لا حول ولا قوۃ الا بالله، السلسلة الصحیحة (۱۵۲۸) مستدرک حاکم (۲۹۰/٤) مسند احمد (۲۲۸/۵)]

## باب الصلاة على النبي ﷺ — نبی کریم ﷺ پر درود کا بیان

### نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنے کی اہمیت

❁ نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنے کا اللہ تعالیٰ نے قرآن میں حکم دیا ہے:

ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿إِنَّ اللَّهَ وَمَلَائِكَتَهُ يُصَلُّونَ عَلَى النَّبِيِّ يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا﴾ [الأحزاب: ٥٦].

”اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی کریم ﷺ پر رحمت بھیجتے ہیں' اے ایمان والو! تم (بھی) ان پر درود بھیجو اور خوب سلام (بھی) بھیجتے رہا کرو۔“

اس آیت سے جہاں یہ معلوم ہوتا ہے کہ اہل ایمان کو نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنے کا حکم دیا گیا ہے' وہاں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اور فرشتے بھی نبی کریم ﷺ پر درود بھیجتے ہیں' لیکن یہ یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ کا نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنا آپ ﷺ پر رحمت نازل کرنا ہے اور فرشتوں کا آپ ﷺ پر درود بھیجنا آپ ﷺ کے لیے رحمت کی دعا کرنا ہے۔[1] اس بات کی تائید ایک صحیح حدیث سے بھی ہوتی ہے' جسے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے' وہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿الْمَلَائِكَةُ تُصَلِّي عَلَى أَحَدِكُمْ مَا دَامَ فِي مُصَلَّاهُ الَّذِي صَلَّى فِيهِ مَا لَمْ يُحْدِثْ تَقُولُ اللَّهُمَّ اغْفِرْ لَهُ اللَّهُمَّ ارْحَمْهُ﴾

”تم میں سے کوئی شخص جب تک اپنی نماز کی جگہ پر رہے کہ جہاں اس نے نماز پڑھی اور بے وضو نہ ہو تو فرشتے اس پر درود بھیجتے رہتے ہیں اور کہتے ہیں' اے اللہ! اسے بخش دے' اے اللہ! اس پر رحم فرما۔“(٢)

❁ نبی ﷺ کا نام سن کر درود نہ پڑھنے والے پر آپ ﷺ اور جبرئیل علیہ السلام کی بد دعا:

(1) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿رَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ وَرَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ دَخَلَ عَلَيْهِ رَمَضَانُ

---

(١) [تفسير أحكام القرآن (٤٦٧/٣)].

(٢) [بخاری (٤٤٥) كتاب الصلاة : باب الحدث في المسجد].

ثُمَّ انْسَلَخَ قَبْلَ أَنْ يُغْفَرَ لَهُ وَرَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ أَدْرَكَ عِنْدَهُ أَبَوَاهُ الْكِبَرَ فَلَمْ يُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ ﴾

''اس شخص کا ناک خاک آلود ہو جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے اور اس شخص کا بھی ناک خاک آلود ہو جس پر رمضان آیا اور اس کے گناہ معاف ہونے سے پہلے رمضان ختم ہو گیا۔ اس شخص کا بھی ناک خاک آلود ہو کہ اس کے والدین یا ان میں سے ایک اس کے پاس بڑھاپے کی عمر کو پہنچے لیکن وہ (ان کی خدمت واطاعت کر کے) جنت کا مستحق نہ ہو سکے۔'' (۱)

(2) حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں ہے کہ ایک روز رسول اللہ ﷺ نے منبر لانے کا حکم دیا' ہم منبر لے آئے۔ آپ ﷺ پہلی سیڑھی پر چڑھے تو آمین کہا' دوسری پر چڑھے تو آمین کہا اور جب تیسری پر چڑھے تو پھر آمین کہا۔ جب آپ ﷺ خطبہ سے فارغ ہو کر منبر سے نیچے اترے تو صحابہ کرام نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! آج ہم نے آپ سے ایسی بات سنی ہے جو پہلے نہیں سنی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

﴿ إِنَّ جِبْرَئِيلَ عَرَضَ لِيْ فَقَالَ : بَعُدَ مَنْ أَدْرَكَ رَمَضَانَ فَلَمْ يُغْفَرْ لَهُ فَقُلْتُ آمِينَ فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّانِيَةَ قَالَ بَعُدَ مَنْ ذُكِرْتَ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْكَ فَقُلْتُ آمِينَ فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّالِثَةَ قَالَ بَعُدَ مَنْ أَدْرَكَ أَبَوَيْهِ الْكِبَرَ أَوْ أَحَدَهُمَا فَلَمْ يُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ فَقُلْتُ آمِينَ ﴾

''جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور انہوں نے کہا' ایسے شخص کے لیے ہلاکت ہے جس نے ماہِ رمضان پایا اور اس کے گناہ نہ بخشے گئے' میں نے اس پر کہا ''آمین'' پھر میں دوسری سیڑھی پر چڑھا تو جبرئیل علیہ السلام نے کہا' ایسے شخص کے لیے ہلاکت ہے جس کے پاس آپ (ﷺ) کا ذکر کیا گیا اور اس نے آپ پر درود نہ بھیجا' میں نے اس پر کہا ''آمین'' پھر میں تیسری سیڑھی پر چڑھا تو جبرئیل علیہ السلام نے کہا' ہلاکت ہے ایسے شخص کے لیے جس نے اپنے والدین یا ان میں سے کسی ایک کو بڑھاپے میں پایا اور انہوں نے اسے (اس کی خدمت واطاعت کے بدلے میں) جنت میں داخل نہ کرایا' اس پر میں نے پھر کہا ''آمین''۔ (۲)

---

(۱) [حسن صحیح : صحیح ترمذی ' ترمذی (۳۵۴۵) کتاب الدعوات : باب قول رسول الله رغم أنف رجل ' صحیح الجامع الصغیر (۳۵۱۰) صحیح الترغیب (۱۶۸۰) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاۃ علی النبی]

(۲) [صحیح : صحیح الجامع الصغیر (۷۵) صحیح الترغیب والترهیب (۱۶۷۷) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاۃ علی النبی ' الأدب المفرد (٦٤٤) صحیح ابن حبان (۴۰۹) مستدرک حاکم (۱۵۳/٤) امام حاکمؒ نے اس روایت کو صحیح الاسناد کہا ہے۔]

۞ نبی کریم ﷺ پر درود نہ بھیجنے والا بخیل ہے:

(1) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ الْبَخِيلُ الَّذِي مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ ﴾

''وہ شخص بخیل ہے جس کے پاس میرا (نام) ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ بھیجا۔''(۱)

(2) حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن میں نکلا اور رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا' آپ نے فرمایا:

﴿ أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِأَبْخَلِ النَّاسِ ؟ قَالُوا بَلَى يَا رَسُولَ اللَّهِ ! قَالَ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ فَذَلِكَ أَبْخَلُ النَّاسِ ﴾

''کیا میں تمہیں لوگوں میں سب سے زیادہ بخیل شخص کی خبر نہ دوں؟ صحابہ کرام نے عرض کیا' کیوں نہیں اے اللہ کے رسول! آپ ﷺ نے فرمایا' جس کے پاس میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ بھیجا وہ لوگوں میں سب سے زیادہ بخیل ہے۔''(۲)

۞ جس دعا سے پہلے درود نہ پڑھا جائے وہ دعا معلق رہتی ہے:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے کہ

﴿ إِنَّ الدُّعَاءَ مَوْقُوفٌ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ لَا يَصْعَدُ مِنْهُ شَيْءٌ حَتَّى تُصَلِّيَ عَلَى نَبِيِّكَ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴾

''بلاشبہ دعا آسمان وزمین کے درمیان ٹھہری رہتی ہے' اس سے کچھ بھی اوپر نہیں چڑھتا جب تک تم اپنے نبی محمد ﷺ پر درود نہ پڑھ لو۔''(۳)

---

(۱) [صحيح : صحيح الترغيب والترهيب (۱٦٨٣) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب فى اكثار الصلاة على النبى ' ترمذى (۳٥٤٦) كتاب الدعوات : باب قول رسول الله رغم أنف رجل ' نسائى فى عمل اليوم والليلة (٥٦) مسند احمد (۲۰۱/۱) صحيح ابن حبان (۹۰۹) مستدرك حاكم (٥٤٩/۱) امام حاکمؒ نے اسے صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے ان کی موافقت کی ہے۔ شیخ سلیم ہلالی نے اس روایت کو حسن کہا ہے۔ [التعليق على الأذكار للنووى (۲۸۷/۱)]

(۲) [صحيح لغيره : صحيح الترغيب والترهيب (۱٦٨٤) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب فى اكثار الصلاة على النبى ' رواه ابن أبى عاصم فى كتاب الصلاة ' صحيح الجامع الصغير (۲۵۵۰)]

(۳) [صحيح لغيره : صحيح الترغيب والترهيب (۱٦٧٦) كتاب الذكر والدعاء: باب الترغيب فى اكثار الصلاة على النبى ' ترمذى (۴۸٦) كتاب الصلاة : باب ما جاء فى فضل الصلاة على النبى ' ایک روایت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی اسی سے ملتا جلتا قول مروی ہے۔[صحيح الترغيب (۱٦٧٥)]

❁ جس مجلس میں درود نہ پڑھا جائے وہ مجلس روزِ قیامت باعثِ حسرت ہو گی:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَا قَعَدَ قَوْمٌ مَقْعَدًا لَمْ يَذْكُرُوا فِيهِ عَزَّوَجَلَّ وَيُصَلُّوا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ إِلَّا كَانَ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَإِنْ دَخَلُوا الْجَنَّةَ لِلثَّوَابِ ﴾

"جس مجلس میں بیٹھے ہوئے لوگ اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کریں اور نبی کریم ﷺ پر درود نہ بھیجیں تو وہ مجلس روزِ قیامت ان پر باعثِ حسرت ہو گی خواہ وہ اپنے نیک اعمال کے بدلے جنت میں داخل ہی ہو جائیں۔" (۱)

❁ نبی کریم ﷺ پر درود نہ پڑھنا جنت کا راستہ کھو دینے کا باعث بن سکتا ہے:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ نَسِيَ الصَّلَاةَ عَلَيَّ خَطِئَ طَرِيقَ الْجَنَّةِ ﴾

"جو شخص مجھ پر درود بھیجنا بھول گیا اس نے جنت کا راستہ کھو دیا۔" (۲)

## نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنے کی فضیلت

❁ ایک مرتبہ درود بھیجنے والے پر اللہ تعالیٰ دس رحمتیں نازل فرماتا ہے:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا ﴾

"جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔" (۳)

❁ ایک مرتبہ درود بھیجنے سے دس درجے بلند ہوتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرَ صَلَوَاتٍ وَحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ

---

(۱) [صحيح : السلسلة الصحيحة (۷٦)]

(۲) [صحيح لغيره : صحيح الترغيب والترهيب (۱٦۸۲) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في اكثار الصلاة على النبي ' ابن ماجه (۹۰۸) كتاب اقامة الصلاة والسنة فيها : باب الصلاة على النبي ']

(۳) [مسلم (٤۰۸) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد ' ابو داود (۱٥۳۰) كتاب الصلاة : باب في الاستغفار ' ترمذي (٤۸٥) كتاب الصلاة : باب ما جاء في فضل الصلاة على النبي ' نسائي (۱۲۹۷/۳) صحيح ابن حبان (۹۰۲)]

خَطِيئَاتٍ وَرُفِعَتْ لَهُ عَشْرُ دَرَجَاتٍ ﴾

''جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور اس کی دس غلطیاں معاف ہو جاتی ہیں اور اس کے دس درجات بلند ہو جاتے ہیں۔'' (۱)

### بکثرت درود پڑھنے والا روزِ قیامت نبی ﷺ کے سب سے زیادہ قریب ہوگا:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ أَوْلَى النَّاسِ بِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلَاةً ﴾

''روزِ قیامت لوگوں میں سب سے زیادہ میرے قریب وہ ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھنے والا ہے۔'' (۲)

### بکثرت درود پڑھنے سے گناہوں کی بخشش اور غموں سے نجات حاصل ہوتی ہے:

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا:

﴿ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أُكْثِرُ الصَّلَاةَ عَلَيْكَ فَكَمْ أَجْعَلُ لَكَ مِنْ صَلَاتِي فَقَالَ مَا شِئْتَ قَالَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قَالَ قُلْتُ فَالثُّلُثَيْنِ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ أَجْعَلُ لَكَ صَلَاتِي كُلَّهَا قَالَ إِذًا تُكْفَى هَمَّكَ وَيُغْفَرُ لَكَ ذَنْبُكَ ﴾

''اے اللہ کے رسول! میں آپ پر کثرت کے ساتھ درود بھیجتا ہوں تو میں آپ کے لیے کس قدر درود بھیجوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا' جس قدر تو چاہے۔ میں نے عرض کیا' بقدر چوتھائی کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا' جس قدر تو چاہے۔ اگر زیادہ کرے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا' بقدر نصف کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا' جس قدر تو چاہے اگر (نصف سے بھی) زیادہ کرے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا'

---

(۱) [صحیح : هداية الرواة (۸۸۲) ' (۱/۴۱۵) نسائی (۱۲۹۷) کتاب السهو : باب الفضل فی الصلاة علی النبی ' صحیح الجامع الصغیر (۶۳۵۹) صحیح الترغیب (۱۶۵۷) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاة علی النبی ' مسند احمد (۱۰۲/۳) نسائی فی عمل الیوم واللیلة (۶۲) صحیح ابن حبان (۹۰۱) مستدرك حاكم (۵۵۰/۱)]

(۲) [حسن لغيره : صحیح الترغیب (۱۶۶۸) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاة علی النبی ' ترمذی (۴۸۴) کتاب الصلاة : باب ما جاء فی فضل الصلاه علی النبی ' صحیح ابن حبان (۹۰۸) التاريخ الكبير للبخاری (۱۷۷/۵)]

بقدر دو تہائی کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جس قدر تو چاہے اگر (دو تہائی سے بھی) زیادہ کرے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا' میں دعا کے تمام اوقات ہی آپ کے لیے خاص کر دوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا' اس وقت یہ تیرے غموں کے لیے کافی ہو گا اور تیرے گناہ معاف ہوں گے۔" (۱)

### دعا سے پہلے درود پڑھنے سے دعا قبول ہوتی ہے:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿كُنْتُ أُصَلِّي وَالنَّبِيُّ ﷺ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ مَعَهُ فَلَمَّا جَلَسْتُ بَدَأْتُ بِالثَّنَاءِ عَلَى اللَّهِ ثُمَّ الصَّلَاةِ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ ثُمَّ دَعَوْتُ لِنَفْسِي فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ سَلْ تُعْطَهْ سَلْ تُعْطَهْ﴾

"میں نماز ادا کر رہا تھا اور نبی کریم ﷺ کے ساتھ ابو بکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ تھے۔ جب میں تشہد میں بیٹھا تو میں نے پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کی' پھر نبی کریم ﷺ پر درود بھیجا' پھر اپنے لیے دعا کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا' (اب) سوال کر تجھے عطا کیا جائے گا (آپ ﷺ نے دو مرتبہ یہ فرمایا)۔" (۲)

### جب تک نبی ﷺ پر درود پڑھا جاتا ہے فرشتے رحمت کی دعا کرتے ہیں:

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً لَمْ تَزَلِ الْمَلَائِكَةُ تُصَلِّي عَلَيْهِ مَا صَلَّى عَلَيَّ فَلْيُقِلَّ عَبْدٌ مِنْ ذَلِكَ أَوْ لِيُكْثِرْ﴾

"جس نے مجھ پر درود بھیجا تو فرشتے اس کے لیے اس وقت تک رحمت کی دعائیں کرتے رہتے ہیں جب تک وہ مجھ پر درود بھیجتا رہتا ہے' اب بندہ اگر چاہے تو اسے کم پڑھے اور چاہے تو زیادہ پڑھے۔" (۳)

### جو نبی کریم ﷺ پر سلام بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر سلام بھیجتا ہے:

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿خَرَجَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ فَاتَّبَعْتُهُ حَتَّى دَخَلَ نَخْلًا فَسَجَدَ فَأَطَالَ السُّجُودَ حَتَّى خِفْتُ

(۱) [حسن: هداية الرواة (۸۸۹)' (۴۱۸/۱) ترمذی (۲۴۵۷) کتاب صفة القيامة والرقائق والورع: باب' مستدرك حاكم (۴۲۱/۲) امام حاکمؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔]

(۲) [حسن: هداية الرواة (۸۹۱)' (۴۱۹/۱) ترمذی (۵۹۳) کتاب الجمعة: باب ما ذكر في الثناء على الله والصلاة على النبي قبل الدعاء]

(۳) [حسن لغيره: صحيح الترغيب والترهيب (۱۶۶۹) كتاب الذكر والدعاء: باب الترغيب في اكثار الصلاة على النبي' مسند احمد (۴۴۵/۳)]

أَوْ خَشِيتُ أَنْ يَكُونَ اللَّهُ قَدْ تَوَفَّاهُ أَوْ قَبَضَهُ قَالَ فَجِئْتُ أَنْظُرُ فَرَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ مَا لَكَ يَا عَبْدَ الرَّحْمَنِ قَالَ فَذَكَرْتُ ذَلِكَ لَهُ فَقَالَ إِنَّ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَام قَالَ لِي أَلَا أُبَشِّرُكَ إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُولُ لَكَ مَنْ صَلَّى عَلَيْكَ صَلَّيْتُ عَلَيْهِ وَمَنْ سَلَّمَ عَلَيْكَ سَلَّمْتُ ﴾

''رسول اللہ ﷺ (ایک روز گھر سے) نکلے تو میں بھی آپ کے پیچھے گیا۔ آپ ﷺ کھجوروں کے ایک باغ میں داخل ہوئے اور (وہاں) بہت طویل سجدہ کیا حتی کہ مجھے یہ خدشہ لاحق ہوا کہ کہیں اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی روح ہی قبض نہ کر لی ہو۔ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کی طرف دیکھ ہی رہا تھا کہ آپ ﷺ نے اپنا سر اٹھایا اور فرمایا' اے عبدالرحمٰن! کیا بات ہے؟ میں نے یہ ساری بات بتائی تو آپ ﷺ نے فرمایا' جبرئیل علیہ السلام نے مجھ سے کہا کہ کیا میں آپ کو خوشخبری نہ سناؤں (وہ یہ ہے کہ) اللہ تعالیٰ آپ کے لیے فرماتے ہیں جس نے آپ پر درود بھیجا میں اس پر رحمت نازل کروں گا اور جس نے آپ پر سلام بھیجا میں بھی اس پر سلام بھیجوں گا۔''(۱)

## جو نبی ﷺ پر ایک مرتبہ سلام بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ سلام بھیجتا ہے:

حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ جَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ وَالْبُشْرَى فِي وَجْهِهِ فَقُلْنَا إِنَّا لَنَرَى الْبُشْرَى فِي وَجْهِكَ فَقَالَ إِنَّهُ أَتَانِي الْمَلَكُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّ رَبَّكَ يَقُولُ أَمَا يُرْضِيكَ أَنَّهُ لَا يُصَلِّي عَلَيْكَ أَحَدٌ إِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ أَحَدٌ إِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ﴾

''ایک روز رسول اللہ ﷺ تشریف لائے تو آپ کا چہرہ خوشی سے چمک رہا تھا۔ ہم نے عرض کیا (اے اللہ کے رسول!) ہم آپ کے چہرے میں خوشی کے آثار دیکھ رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا' میرے پاس فرشتہ آیا اور اس نے کہا' اے محمد! آپ ﷺ کا رب کہتا ہے کہ کیا آپ کے لیے یہ بات باعث مسرت نہیں کہ کوئی شخص بھی آپ پر ایک مرتبہ درود بھیجے میں اس پر دس مرتبہ رحمت نازل کروں اور کوئی شخص آپ پر ایک مرتبہ سلام بھیجے میں اس پر دس مرتبہ سلام بھیجوں۔''(۲)

---

(۱) [حسن لغیرہ : صحیح الترغیب (۱۶۵۸) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاۃ علی النبی ' مسند احمد (۱۹۱/۱) مستدرک حاکم (۲۲۲/۱) امام حاکمؒ نے اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔]

(۲) [حسن : صحیح نسائی ' نسائی (۱۲۸۳) کتاب لسھو : باب فضل التسلیم علی النبی ' صحیح الجامع الصغیر (۲۱۹۸) صحیح الترغیب (۱۶۶۱) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاۃ علی النبی ' السلسلۃ الصحیحۃ (۸۲۹)]

❀ جو نبی ﷺ پر سلام بھیجتا ہے نبی ﷺ اس کے سلام کا جواب دیتے ہیں:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَا مِنْ أَحَدٍ يُسَلِّمُ عَلَيَّ إِلَّا رَدَّ اللّٰهُ عَلَيَّ رُوحِي حَتّٰى أَرُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ ﴾

”جو شخص مجھ پر سلام بھیجتا ہے تو اللہ تعالیٰ مجھ میں میری روح لوٹا دیتے ہیں تاکہ میں اس کے سلام کا جواب دوں۔“(۱)

## نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنے کے مسنون الفاظ

مختلف صحیح احادیث میں درود کے مختلف الفاظ ملتے ہیں' جن میں سے چند ایک کا ذکر حسب ذیل ہے:

**(1)** حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں درود کے یہ لفظ ہیں:

﴿ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ اللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ ﴾

”اے اللہ! محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اسی طرح رحمت بھیج جس طرح تو نے ابراہیم علیہ السلام اور آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر رحمت بھیجی' یقیناً تعریف اور بزرگی تیرے ہی لیے ہے۔ اے اللہ! محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اسی طرح برکت نازل فرما جس طرح تو نے ابراہیم علیہ السلام اور آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر برکت نازل فرمائی' یقیناً تعریف اور بزرگی تیرے ہی لیے ہے۔“(۲)

**(2)** حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں درود کے یہ لفظ ہیں:

﴿ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَأَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَأَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ ﴾

---

(۱) [حسن : هداية الرواة (۸۸۵) ' (۴۱۶/۱) صحيح الترغيب (۱۶۶۶) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في اكثار الصلاة على النبي ' ابو داود (۲۰۴۱) كتاب المناسك : باب زيارة القبور ' مسند احمد (۵۲۷/۲)]

(۲) [بخاری (۳۳۷۰) كتاب أحاديث الأنبياء ' مسلم (۴۰۶) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد ' ابو داود (۹۷۶) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد ' ترمذی (۴۸۳) كتاب الصلاة : باب ما جاء في صفة الصلاة على النبي ' نسائی (۴۷/۳)]

"اے اللہ! محمد ﷺ پر، آپ ﷺ کی ازواج مطہرات پر اور آپ ﷺ کی اولاد پر اسی طرح رحمت بھیج جس طرح تو نے آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر رحمت بھیجی۔ اے اللہ! محمد ﷺ پر، آپ ﷺ کی ازواج مطہرات پر اور آپ ﷺ کی اولاد پر اسی طرح برکت نازل فرما جس طرح تو نے آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر برکت نازل فرمائی۔ بلاشبہ تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔"(۱)

(3) حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث میں درود کے یہ لفظ ہیں:

﴿ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُولِكَ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَآلِ إِبْرَاهِيمَ ﴾

"اے اللہ! اپنے بندے اور رسول محمد ﷺ پر اس طرح رحمت نازل فرما جس طرح تو نے ابراہیم علیہ السلام پر رحمت نازل فرمائی اور محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اس طرح برکت نازل فرما جس طرح تو نے ابراہیم علیہ السلام اور آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر برکت نازل فرمائی۔"(۲)

(4) حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں درود کے یہ لفظ ہیں:

﴿ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ فِي الْعَالَمِينَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ ﴾

"اے اللہ! محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اس طرح رحمت نازل فرما جس طرح تو نے آلِ ابراہیم پر رحمت نازل فرمائی اور محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اس طرح برکت نازل فرما جس طرح تو نے آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر تمام جہانوں میں برکت نازل فرمائی، یقیناً تو خوبیوں والا اور بزرگی والا ہے۔"(۳)

(5) حضرت عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں درود کے یہ لفظ ہیں:

﴿ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ

---

(۱) [بخاری (٦٣٦٠) کتاب الدعوات : باب هل يصلى على غير النبي، مسلم (٤٠٧) کتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد، أبو داود (٩٧٩) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد، نسائي (٤٩/٣) مؤطا (١٦٥/١) أحمد (٤٢٤/٥)]

(۲) [بخاری (٦٣٥٨) كتاب الدعوات : باب الصلاة على النبي، ابن ماجة (٩٠٣) نسائی (١٢٩٣)]

(۳) [مسلم (٤٠٥) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد، مؤطا (٣٩٨) كتاب الصلاة : باب ما جاء في الصلاة على النبي، مسند أحمد (١٧٠٧١) ابو داود (٩٨٠) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد، ترمذی (٣٢٢٠) كتاب تفسير القرآن : باب ومن سورة الأحزاب، نسائی (١٢٨٤) دارمی (١٣٤٣) ابن حبان (١٩٥٨) عبد الرزاق (١٣٠٨) بیهقی (١٤٦/٢)]

حَمِيدٌ مَجِيدٌ اللَّهُمَّ بَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ ﴾

"اے اللہ! محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اس طرح رحمت نازل فرما جس طرح تو نے آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر رحمت نازل فرمائی۔ اے اللہ! محمد ﷺ اور آلِ محمد (ﷺ) پر اس طرح برکت نازل فرما جس طرح تو نے آلِ ابراہیم (علیہ السلام) پر برکت نازل فرمائی۔ یقیناً تو خوبیوں والا اور بزرگی والا ہے۔" (۱)

☐ واضح رہے کہ درودِ اکبر' درودِ لکھی' درودِ تاج' درودِ کبریت احمر' درودِ مستغاث' درودِ مقدس اور درودِ تنجینا صحیح احادیث سے ثابت نہیں۔

## درود پڑھنے کے خاص اوقات

① **تشہد میں:**

جیسا کہ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث سے یہ ثابت ہے۔ (۲)

② **نمازِ جنازہ میں:**

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ کے صحابہ میں سے کسی نے انہیں خبر دی کہ

﴿ أَنَّ السُّنَّةَ فِي الصَّلَاةِ عَلَى الجنازةِ أَنْ يُكَبِّرَ الْإِمَامُ ثُمَّ يَقْرَأُ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ بَعْدَ التَّكْبِيرَةِ الْأُولَى سِرًّا فِي نَفْسِهِ "ثُمَّ يُصَلِّي عَلَى النبي" وَيُخْلِصُ الدُّعَاءَ لِلْجَنَازَةِ فِي التَّكْبِيرَاتِ (الثَّلاثِ) ﴾

"نمازِ جنازہ میں سنت طریقہ یہ ہے کہ امام تکبیر کہے' پھر پہلی تکبیر کے بعد سری طور پر اپنے دل میں سورہ فاتحہ پڑھے' پھر نبی ﷺ پر درود بھیجے اور پھر خالص ہو کر (تیسری) تکبیر میں جنازے کے لیے دعا کرے۔" (۳)

③ **بروزِ جمعہ:**

حضرت اوس بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

---

(۱) [مسلم (٤٠٦) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبى بعد التشهد ' ابو داود (٩٧٦) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبى بعد التشهد ' ترمذى (٤٨٣) كتاب الصلاة : باب ما جاء فى صفة الصلاة على النبى ' ابن ماجه (٩٠٤) كتاب اقامة الصلاة والسنة فيها : باب الصلاة على النبى ' نسائى (١٢٨٦) مسند احمد (١٨١٢٧) طبرانى كبير (١١٦/١٩) حميدى (٧١١) ابن الجارود (٢٠٦)]

(۲) [مسلم (٤٠٦) كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبى بعد التشهد]

(۳) [الأم للشافعى (٢٣٩/١) بيهقى (٣٩/٤) ابن الجارود (٢٦٥) حاكم (٣٦٠/١)]

﴿إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فِيهِ خُلِقَ آدَمُ وَفِيهِ قُبِضَ وَفِيهِ النَّفْخَةُ وَفِيهِ الصَّعْقَةُ "فَأَكْثِرُوا عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ فِيهِ فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ مَعْرُوضَةٌ عَلَيَّ" قَالَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلَاتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ أَرِمْتَ يَقُولُونَ بَلِيتَ فَقَالَ "إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ أَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ"﴾

"تمہارے دنوں میں سے افضل دن جمعہ کا ہے' اس میں آدم علیہ السلام کو پیدا کیا گیا' اس دن میں ان کی روح قبض ہوئی' اسی میں صور پھونکا جائے گا اور اسی میں بے ہوش کرنا ہے۔ اس دن مجھ پر کثرت کے ساتھ درود بھیجو اس لیے کہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! آپ ﷺ پر ہمارا درود کیسے پیش کیا جاتا ہے جبکہ آپ خستہ ہو چکے ہوں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے زمین (کی مٹی) پر انبیاء کے جسموں کو حرام کر دیا ہے۔"(۱)

### ④ صبح وشام:

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿مَنْ صَلَّى عَلَيَّ حِينَ يُصْبِحُ عَشْرًا وَحِينَ يُمْسِي عَشْرًا أَدْرَكَتْهُ شَفَاعَتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ﴾

"جس شخص نے صبح وشام دس دس مرتبہ مجھ پر درود بھیجا اسے بروز قیامت میری شفاعت نصیب ہو گی۔"(۲)

### ⑤ اذان کے بعد:

حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿إِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُولُوا مِثْلَ مَا يَقُولُ ثُمَّ صَلُّوا عَلَيَّ ......﴾

"جب تم مؤذن کو (اذان کہتے ہوئے) سنو تو اس کی مثل کہو جو وہ کہتا ہے' پھر مجھ پر درود بھیجو۔"(۳)

---

(۱) [صحیح : صحیح ابو داود (۱۰٤۷) کتاب الصلاة : باب فضل یوم الجمعة ' صحیح الجامع الصغیر (۲۲۱۲) صحیح الترغیب والترهیب (۱٦۷٤) کتاب الذکر والدعاء : باب الترغیب فی اکثار الصلاة علی النبی ' ابن ماجه (۱۰۸٥) کتاب اقامة الصلاة والسنة فیها : باب فی فضل الجمعة ' نسائی (۳/۹۱-۹۲) دارمی (۱/۳٦۹) مسند احمد (٤/۸) مستدرك حاكم (۱/۲۷۸)]

(۲) [حسن : صحیح الجامع الصغیر (٦۳٥۷)]

(۳) [مسلم (۳۸٤) کتاب الصلاة : باب استحباب القول مثل قول المؤذن لمن سمعه ' ابو داود (٥۲۳) کتاب الصلاة : باب ما یقول اذا سمع المؤذن ' ترمذی (۳٦۱٤) کتاب المناقب : باب فی فضل النبی ' مسند احمد (٦٥۷۹) نسائی (٦۷۷) ابن حبان (۱٦۹۰) ابن خزیمة (٤۱۸) ابو عوانة (۱/۳۳٦-۳۳۷) شرح السنة للبغوی (٤۲۱) بیهقی (۱/٤۰۹)]

☐ واضح رہے کہ اذان سے پہلے درود پڑھنا سنت سے ثابت نہیں۔

⑥ دعا سے پہلے:

حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

﴿بَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ قَاعِدٌ إِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰى فَقَالَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي وَارْحَمْنِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ "عَجِلْتَ أَيُّهَا الْمُصَلِّي إِذَا صَلَّيْتَ فَقَعَدْتَ فَاحْمَدِ اللّٰهَ بِمَا هُوَ أَهْلُهُ وَصَلِّ عَلَيَّ ثُمَّ ادْعُهُ" قَالَ ثُمَّ صَلّٰى رَجُلٌ آخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَصَلّٰى عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ "أَيُّهَا الْمُصَلِّي ادْعُ تُجَبْ"﴾

"ایک دفعہ رسول اللہ ﷺ بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک آدمی (مسجد میں) داخل ہوا، نماز شروع کی اور (نماز کے بعد) دعا کرنے لگا کہ اے اللہ! مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، اے نمازی! تو نے جلد بازی سے کام لیا۔ جب تم نماز پڑھو اور پھر دعا کے لیے بیٹھو تو (پہلے) اللہ کی شان کے مطابق اس کی حمد و ثناء بیان کرو اور مجھ پر درود بھیجو پھر دعا کرو۔ حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ پھر اس کے بعد ایک دوسرے آدمی نے آکر نماز پڑھی (اور نماز سے فارغ ہو کر) اللہ کی حمد و ثناء بیان کی اور نبی کریم ﷺ پر درود بھیجا۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اے نمازی! دعا کر قبول کی جائے گی۔" (۱)

⑦ ہر مجلس میں نبی ﷺ پر درود پڑھنا چاہیے:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جس مجلس میں بیٹھے ہوئے لوگ اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ کریں اور نبی کریم ﷺ پر درود نہ بھیجیں تو وہ مجلس روزِ قیامت ان پر باعثِ حسرت ہو گی خواہ وہ اپنے نیک اعمال کے بدلے جنت میں داخل ہی ہو جائیں۔ (۲)

⑧ جب بھی کوئی نبی کریم ﷺ کا نام سنے:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، وہ شخص بخیل ہے جس کے پاس میرا

---

(۱) [صحیح : صحیح الترغیب والترهیب (۱٦٤٣) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغیب فی كلمات یستفتح بها الدعاء، ترمذی (۳٤٧٦) كتاب الدعوات : باب ما جاء فی جامع الدعوات عن النبی ﷺ، ابو داود (۱٤٨١) كتاب الصلاة : باب الدعاء، نسائی (٤٤/۳) مسند احمد (۱۸/٦) ابن حبان (۱۹٦۰) ابن خزیمة (۷۱۰) اس حدیث کو امام ترمذیؒ نے حسن کہا ہے۔]

(۲) [صحیح : السلسلة الصحیحة (۷٦)]

(نام) ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ بھیجا۔(۱)

## درود کے متعلق چند ضعیف روایات

(1) حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ لَا وُضُوءَ لِمَنْ لَمْ يُصَلِّ عَلَى النَّبِيِّ ﴾

"جس نے نبی پر درود نہ بھیجا اس کا وضوء نہیں ہوا۔"(۲)

(2) ایک روایت میں یہ لفظ ہیں:

﴿ مَنْ حَجَّ حَجَّةَ الْإِسْلَامِ وَزَارَ قَبْرِيْ وَغَزَا غَزْوَةً وَصَلّٰى عَلَيَّ فِي الْقُدْسِ لَمْ يَسْأَلْهُ اللّٰهُ فِيْمَا افْتَرَضَ عَلَيْهِ ﴾

"جس نے اسلام کا حج کیا، میری قبر کی زیارت کی، جہاد کیا اور بیت المقدس میں مجھ پر درود بھیجا تو اللہ تعالیٰ اس سے اپنے فرض کردہ کاموں کے بارے میں سوال نہیں کرے گا۔"(۳)

(3) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ثَمَانِيْنَ مَرَّةً غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ ذُنُوْبَ ثَمَانِيْنَ عَامًا ﴾

"جس نے بروز جمعہ اسی (80) مرتبہ مجھ پر درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس کے اسی (80) سال کے گناہ معاف فرمادیں گے۔"(٤)

(4) ایک روایت میں یہ لفظ ہیں:

﴿ الصَّلَاةُ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ أَفْضَلُ مِنْ عِتْقِ الرِّقَابِ ﴾

"نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنا غلام آزاد کرنے سے افضل ہے۔"(٥)

---

(١) [صحيح : صحيح الترغيب والترهيب (١٦٨٣) كتاب الذكر والدعاء : باب الترغيب في اكثار الصلاة على النبي ' ترمذى (٣٥٤٦)]

(٢) [ضعيف : ضعيف الجامع الصغير (٦٣١٦) السلسلة الضعيفة (٢١٦٧)]

(٣) [موضوع : السلسلة الضعيفة (٢٠٤)]

(٤) [موضوع : السلسلة الضعيفة (٢١٥)]

(٥) [موضوع : المقاصد الحسنة (٦٣٠)]

## باب ادعية الليل والنهار — دن رات کی دعاؤں کا بیان

**فصل اول :**

### صبح وشام کی دعائیں

#### صبح وشام کے اذکار کی ترغیب

کتاب و سنت میں متعدد مقامات پر صبح وشام کے اذکار کی ترغیب دلائی گئی ہے جیسا کہ چند ایک دلائل حسب ذیل ہیں:

(1) ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ ﴾ [غافر : ٥٥]

''اور صبح وشام اپنے رب کی تسبیح اور حمد بیان کیا کر۔''

(2) ایک دوسرے مقام پر فرمایا کہ

﴿ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوبِهَا ﴾ [طه : ١٣٠]

''اور اپنے رب کی تسبیح اور حمد بیان کرتا رہ سورج نکلنے سے پہلے اور سورج ڈوبنے سے پہلے۔''

(3) سورۂ احزاب میں ہے کہ

﴿ وَسَبِّحُوهُ بُكْرَةً وَأَصِيلًا ﴾ [الأحزاب : ٤٢]

''اور صبح وشام اس (اللہ) کی پاکیزگی بیان کرو۔''

(4) سورۂ روم میں ہے کہ

﴿ فَسُبْحَانَ اللَّهِ حِينَ تُمْسُونَ وَحِينَ تُصْبِحُونَ ﴾ [الروم : ١٧]

''اللہ تعالیٰ کی پاکی بیان کرو جب تم شام کرو اور جب تم صبح کرو۔''

(5) سورۂ اعراف میں ہے کہ

﴿ وَاذْكُر رَّبَّكَ فِي نَفْسِكَ تَضَرُّعاً وَخِيفَةً وَدُونَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ

وَلَا تَكُن مِّنَ الْغَافِلِينَ ﴾ [الأعراف: ٢٠٥]

”(اے شخص!) اپنے رب کا ذکر کر اپنے دل میں عاجزی کے ساتھ اور خوف کے ساتھ اور زور کی آواز کی نسبت کم آواز کے ساتھ صبح اور شام اور اہل غفلت میں سے مت ہونا۔“

(6) سورۂ انعام میں ارشاد ہے کہ

﴿ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُم بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيدُونَ وَجْهَهُ ﴾ [الأنعام: ٥٢]

”اور ان لوگوں کو مت نکالیے جو صبح و شام اپنے رب کو پکارتے ہیں' خاص اس کی رضامندی کا قصد وارادہ رکھتے ہیں۔“

(7) سورۂ نور میں ہے کہ

﴿ فِي بُيُوتٍ أَذِنَ اللَّهُ أَن تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ يُسَبِّحُ لَهُ فِيهَا بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَلَا بَيْعٌ عَن ذِكْرِ اللَّهِ ﴾ [النور: ٣٦-٣٧]

”ان گھروں (یعنی مساجد) میں جن کے بلند کرنے اور جن میں اپنے نام کی یاد کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے وہاں صبح و شام اللہ تعالیٰ کی تسبیح بیان کرتے ہیں۔ ایسے لوگ جنہیں تجارت اور خرید و فروخت اللہ تعالیٰ کے ذکر سے غافل نہیں کرتی۔“

(8) سورۂ ص میں ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿ إِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهُ يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَالْإِشْرَاقِ ﴾ [ص: ١٨]

”ہم نے پہاڑوں کو اس (یعنی حضرت داود علیہ السلام) کے تابع کر رکھا تھا کہ اس کے ساتھ شام اور صبح کو تسبیح خوانی کیا کریں۔“

(9) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

﴿ لَأَنْ أَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ يَذْكُرُونَ اللَّهَ تَعَالَى مِنْ صَلَاةِ الْغَدَاةِ حَتَّى تَطْلُعَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أُعْتِقَ أَرْبَعَةً مِنْ وَلَدِ إِسْمَعِيلَ وَلَأَنْ أَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ يَذْكُرُونَ اللَّهَ مِنْ صَلَاةِ الْعَصْرِ إِلَى أَنْ تَغْرُبَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أُعْتِقَ أَرْبَعَةً ﴾

”میں ایسے لوگوں کے ساتھ صبح کی نماز سے سورج نکلنے تک بیٹھوں جو ذکر الٰہی میں مصروف رہتے ہیں یہ مجھے زیادہ محبوب ہے کہ میں اسماعیل علیہ السلام کی اولاد سے چار غلام آزاد کروں اور میں ایسے لوگوں کے ساتھ بیٹھوں جو ذکر الٰہی میں عصر کی نماز سے سورج کے غروب ہونے تک مصروف رہتے ہیں یہ مجھے زیادہ محبوب

ہے کہ میں اسماعیل علیہ السلام کی اولاد سے چار غلام آزاد کروں۔"(۱)

**(10)** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿مَنْ صَلَّى الْغَدَاةَ فِي جَمَاعَةٍ ثُمَّ قَعَدَ يَذْكُرُ اللّٰهَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ كَانَتْ لَهُ كَأَجْرِ حَجَّةٍ وَعُمْرَةٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَامَّةٍ تَامَّةٍ تَامَّةٍ﴾

"جس شخص نے فجر کی نماز باجماعت ادا کی' اس کے بعد سورج نکلنے تک بیٹھا' اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتا رہا' پھر دو رکعت (نفل) ادا کیے تو اس کو مکمل حج اور عمرہ کے ثواب کے برابر اجر حاصل ہو گا۔ آپ ﷺ نے تین مرتبہ فرمایا کہ مکمل (حج و عمرہ کا ثواب ہو گا)۔"(۲)

## صبح و شام کی مسنون دعائیں

**(1)** صبح کے وقت (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ أَصْبَحْنَا وَأَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ رَبِّ أَسْأَلُكَ خَيْرَ مَا فِي هٰذَا النَّهَارِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهُ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِي هٰذَا النَّهَارِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهُ رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوءِ الْكِبَرِ رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ فِي الْقَبْرِ ﴾

"ہم نے صبح کی اور اللہ کے ملک نے صبح کی اور تمام تعریف اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہے۔ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ وہ اکیلا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں۔ اسی کے لیے بادشاہی اور اسی کے لیے حمد و ثناء ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اے میرے رب! اس دن میں جو خیر ہے اور جو اس کے بعد میں خیر ہے' میں تجھ سے اس کا سوال کرتا ہوں اور اس دن کے شر سے اور اس کے بعد والے دن کے شر سے تیری

---

(۱) [حسن : صحيح ابو داود ' ابو داود (٣٦٦٧) كتاب العلم : باب فى القصص ' هداية الرواة (٩٣٠) ' (٤٣٣/١) صحيح الترغيب والترهيب (٤٦٥) كتاب الصلاة : باب الترغيب فى جلوس المرء فى مصلاه بعد صلاة الصبح وصلاة العصر ' صحيح الجامع الصغير (٥٠٣٦) السلسلة الصحيحة (٢٩١٦)]

(٢) [حسن لغيره : هداية الرواة (٩٣١) ' (٤٣٤/١) صحيح الترغيب والترهيب (٤٦٤) كتاب الصلاة : باب الترغيب فى جلوس المرء فى مصلاه بعد صلاة الصبح وصلاة العصر ' ترمذى (٥٨٦) كتاب الجمعة : باب ذكر ما يستحب من الجلوس فى المسجد بعد صلاة]

پناہ چاہتا ہوں۔ اے میرے رب! میں سستی اور بڑھاپے کی برائی سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ اے میرے رب! میں عذابِ جہنم اور عذابِ قبر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔"

اور شام کے وقت (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ رَبِّ اَسْأَلُكَ خَيْرَ مَا فِي هَذِهِ اللَّيْلَةِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهَا وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِي هَذِهِ اللَّيْلَةِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهَا رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوءِ الْكِبَرِ رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ فِي الْقَبْرِ ﴾

"ہم نے شام کی اور اللہ کے ملک نے شام کی اور تمام تعریف اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہے۔ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ وہ اکیلا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں۔ اسی کے لیے بادشاہی اور اسی کے لیے حمد و ثناء ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اے میرے رب! اس رات میں جو خیر ہے اور جو اس کے بعد میں خیر ہے' میں تجھ سے اس کا سوال کرتا ہوں اور اس رات کے شر سے اور اس کے بعد والی رات کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ اے میرے رب! میں سستی اور بڑھاپے کی برائی سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ اے میرے رب! میں عذابِ جہنم اور عذابِ قبر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔"

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح و شام یہ دعائیں پڑھا کرتے تھے۔(۱)

(2) صبح کے وقت (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ نَحْيَا وَبِكَ نَمُوتُ وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ ﴾

"اے اللہ! تیرے نام کے ساتھ ہم نے صبح کی اور تیرے نام کے ساتھ ہم نے شام کی اور تیرے ہی نام کے ساتھ ہم زندہ ہیں اور تیرے ہی نام کے ساتھ ہم مریں گے اور تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے۔"

اور شام کے وقت (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ اَللّٰهُمَّ بِكَ اَمْسَيْنَا وَ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ نَحْيَا وَبِكَ نَمُوتُ وَإِلَيْكَ النُّشُورُ ﴾

---

(۱) [مسلم (۲۷۲۳) کتاب الذکر والدعاء : باب التعوذ من شر ما عمل ومن شر ما لم یعمل ' ترمذی (۳۳۹۰) کتاب الدعوات : باب ما جاء فی الدعاء اذا أصبح واذا أمسى ' ابو داود (۵۰۷۱) کتاب الأدب : باب ما يقول اذا أصبح ' نسائی فی السنن الکبری (۹۸۵۱/٤) وفی عمل الیوم واللیلة (۵۷۸) مسند احمد (٤١٩٢) ابن السنی فی عمل الیوم واللیلة (۳٦) ابن ابی شیبة (۲۳۸/۱۰) ابن حبان (۹٦۳) أبو يعلى (٥٠١٤)]

"اے اللہ! تیرے نام کے ساتھ ہم نے شام کی اور تیرے نام کے ساتھ ہم نے صبح کی اور تیرے ہی نام کے ساتھ ہم زندہ ہیں اور تیرے ہی نام کے ساتھ ہم مریں گے اور تیری ہی طرف اٹھ کر جانا ہے۔"

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ صحابہ کرام کو صبح وشام پڑھنے کے لیے ان دعاؤں کی تلقین فرمایا کرتے تھے۔(۱)

(3) صبح (ایک مرتبہ) اور شام (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ اللّٰهُمَّ أَنْتَ رَبِّي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ خَلَقْتَنِي وَأَنَا عَبْدُكَ وَأَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ أَبُوءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَأَبُوءُ لَكَ بِذَنْبِي فَاغْفِرْ لِي فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ إِلَّا أَنْتَ ﴾

"اے اللہ! تو ہی میرا رب ہے' تیرے سوا کوئی معبود نہیں' تو نے مجھے پیدا فرمایا اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں اپنی طاقت کے مطابق تیرے عہد اور تیرے وعدے پر قائم ہوں' میں تیرے ذریعے سے اس چیز کے شر سے پناہ مانگتا ہوں جس کا میں نے ارتکاب کیا' میں تیرے سامنے تیرے انعام کا اقرار کرتا ہوں اور میں اپنے گناہوں کا بھی اقرار کرتا ہوں لہٰذا تو مجھے معاف کر دے' حقیقت یہ ہے کہ گناہوں کو تیرے سوا کوئی بھی معاف نہیں کر سکتا۔"

اس دعا کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ

﴿ مَنْ قَالَهَا مِنَ النَّهَارِ مُوقِنًا بِهَا فَمَاتَ مِنْ يَوْمِهِ قَبْلَ أَنْ يُمْسِيَ فَهُوَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ وَمَنْ قَالَهَا مِنَ اللَّيْلِ وَهُوَ مُوقِنٌ بِهَا فَمَاتَ قَبْلَ أَنْ يُصْبِحَ فَهُوَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ ﴾

"جو شخص یقین کی حالت میں دن کو یہ دعا پڑھے گا اور اسی دن شام سے پہلے فوت ہو گیا تو وہ جنت میں جائے گا اور جو شخص یقین کی حالت میں رات کو یہ دعا پڑھے گا اور پھر اسی رات صبح سے پہلے فوت ہو گیا تو جنت

(۱) [صحیح : صحیح ترمذی' ترمذی (۳۳۹۱) کتاب الدعوات : باب ما جاء فی الدعاء اذا أصبح واذا أمسی' ابو داود (۵۰۶۸) کتاب الأدب : باب ما یقول اذا أصبح' ابن ماجه (۳۸۶۸) کتاب الدعاء : باب ما یدعو به الرجل اذا أصبح واذا أمسی' الأدب المفرد للبخاری (۱۱۹۹) نسائی فی عمل الیوم واللیلة (۵٦٤/۸) مسند احمد (۳٥٤/۲) ابن حبان (۲۳٥٤) ابن أبی شیبة (۲٤٤/۱۰) حافظ ابن حجرؒ نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح غریب ہے۔[نتائج الأفکار (۸۳)] شیخ سلیم ہلالی نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے۔ [التعلیق علی الأذکار للنووی (۱۹٦/۱)]

میں جائے گا۔''(۱)

(4) صبح (ایک مرتبہ) اور شام (ایک مرتبہ) آیت الکرسی پڑھنی چاہیے:

﴿ اللَّهُ لاَ إِلَهَ إِلاَّ هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ لاَ تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَلاَ نَوْمٌ ، لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الأَرْضِ مَن ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلاَّ بِإِذْنِهِ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلاَ يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهِ إِلاَّ بِمَا شَاء وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمَاوَاتِ وَالأَرْضَ وَلاَ يَؤُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ ﴾ [البقرة : ٢٥٥]

''اللہ (وہ ہے کہ) اس کے علاوہ کوئی معبودِ برحق نہیں' وہ زندہ اور نگران ہے' نہ اسے اونگھ آتی ہے اور نہ نیند' اسی کے لیے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں' کون ہے جو اس کے ہاں سفارش کر سکے مگر اس کی اجازت کے ساتھ' وہ علم رکھتا ہے اُن چیزوں کا جو ان کے سامنے ہیں اور جو ان کے پیچھے ہیں اور وہ لوگ اس کے علم میں سے کسی چیز کا بھی احاطہ نہیں کر سکتے مگر جتنا کہ وہ خود چاہے' اس کی کرسی نے آسمانوں اور زمین کو گھیر رکھا ہے' ان دونوں کی حفاظت اسے نہیں تھکاتی اور وہ بلند ہے اور عظمت والا ہے۔''

جو شخص صبح کے وقت یہ آیت پڑھتا ہے وہ شام تک اور جو شام کے وقت پڑھتا ہے وہ صبح تک جنات کے حملے سے محفوظ ہو جاتا ہے۔(۲)

(5) صبح (ایک مرتبہ) اور شام (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿اَللّٰهُمَّ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَاطِرَ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَمَلِيكَهُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِي وَمِنْ شَرِّ الشَّيْطَانِ وَشِرْكِهِ ﴾

''اے اللہ! اے غیب اور حاضر کو جاننے والے! آسمانوں اور زمین کو پیدا کرنے والے! ہر چیز کے پروردگار اور مالک! میں شہادت دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبودِ برحق نہیں۔ میں تیری پناہ مانگتا ہوں اپنے نفس کے شر سے اور شیطان کے شر اور اس کی شراکت سے۔''

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی روایت میں ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا' اے اللہ کے

---

(۱) [بخاری (٦٣٠٦) كتاب الدعوات : باب أفضل الاستغفار' ترمذی (٢٢٩/٤) كتاب الدعوات : باب منه ' مسند احمد (١٢٢/٤) مستدرك حاكم (٤٥٨/٢) شرح السنة للبغوی (١٣٠٨) طبرانی (٧١٧٢-٧١٧٤)]

(۲) [صحيح : صحيح الترغيب والترهيب (٦٦٢) كتاب النوافل : باب الترغيب فی آيات وأذكار يقولها اذا أصبح واذا أمسى ' نسائی فی عمل اليوم والليلة (٩٦٠)]

رسول! مجھے کوئی ایسے کلمات سکھایئے جو میں صبح کے وقت اور شام کے وقت پڑھا کروں تو آپ ﷺ نے انہیں یہ کلمات سکھائے اور فرمایا کہ صبح و شام اور سوتے وقت یہ کلمات پڑھا کرو۔(۱)

(6) صبح (ایک مرتبہ) اور شام (ایک مرتبہ) یہ دعا پڑھنی چاہیے:

﴿ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ الْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِي دِينِي وَدُنْيَايَ وَأَهْلِي وَمَالِي اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِي وَآمِنْ رَوْعَاتِي اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِي مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَمِنْ خَلْفِي وَعَنْ يَمِينِي وَعَنْ شِمَالِي وَمِنْ فَوْقِي وَأَعُوذُ بِعَظَمَتِكَ أَنْ أُغْتَالَ مِنْ تَحْتِي ﴾

”اے اللہ! بے شک میں تجھ سے دنیا و آخرت میں عافیت کا سوال کرتا ہوں‘ اے اللہ! بے شک میں تجھ سے اپنے دین‘ اپنی دنیا‘ اپنے اہل و عیال اور اپنے مال میں معافی اور عافیت کا سوال کرتا ہوں‘ اے اللہ! میرے عیبوں پر پردہ ڈال دے اور میری گھبراہٹوں کو امن دے‘ اے اللہ! میرے سامنے سے‘ میرے پیچھے سے‘ میری دائیں طرف سے‘ میری بائیں طرف سے اور میرے اوپر سے میری حفاظت فرما‘ اور میں تیری عظمت کے ساتھ اس بات سے پناہ مانگتا ہوں کہ میں اپنے نیچے سے اچانک ہلاک کر دیا جاؤں۔“

اس دعا کے متعلق حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ دعا صبح کے وقت اور شام کے وقت (کبھی) نہیں چھوڑا کرتے تھے۔(۲)

(7) صبح و شام میں سو مرتبہ یا دس مرتبہ اور (اگر انسان سستی کا شکار ہو تو) ایک مرتبہ ہی یہ دعا پڑھے:

---

(۱) [صحیح : صحیح ترمذی ‘ ترمذی (۳۳۹۲) کتاب الدعوات : باب منه ‘ ابو داود (۵۰۶۷) کتاب الأدب : باب ما یقول اذا أصبح ‘ الأدب المفرد للبخاری (۱۲۰۲) مسند احمد (۱۰/۱) نسائی فی عمل الیوم واللیلة (۱۱) دارمی (۲۹۲/۲) ابن حبان (۱۵۵/۲) حاکم (۵۱۳/۱) صحیح الجامع الصغیر (۴۴۰۲) صحیح الترغیب (۶۰۸) السلسلة الصحیحة (۲۷۵۳) امام ترمذیؒ نے اس روایت کو حسن صحیح کہا ہے۔ امام حاکمؒ نے اسے صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے ان کی موافقت کی ہے۔ امام نوویؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[الأذکار (۱۹۸/۱) شیخ سلیم ہلالی نے بھی اس روایت کو صحیح کہا ہے۔[أیضا]

(۲) [صحیح : صحیح ابو داود ‘ ابو داود (۵۰۷۴) کتاب الأدب : باب ما یقول اذا أصبح ‘ ابن ماجه (۳۸۷۱) کتاب الدعاء : باب ما یدعو به الرجل اذا أصبح واذا أمسی ‘ نسائی فی عمل الیوم واللیلة (۵۶۶) ابن حبان (۲۳۶۵۔الموارد) مستدرک حاکم (۵۱۷/۱) ابن أبی شیبة (۲۳۹/۱۰) امام حاکمؒ نے اس روایت کو صحیح کہا اور امام ذہبیؒ نے ان کی موافقت کی ہے۔ امام نوویؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔[الأذکار (۲۰۶/۱)]

